# جامعات میں اُردو تحقیق

اُردو زبان و ادب سے متعلق دنیا کی ۸۱ جامعات کے سندی تحقیقی مقالات کی فہرست

رفیع الدین ہاشمی

2008




ہائر ایجوکیشن کمیشن۔ اسلام آباد

# جامعات میں اُردو تحقیق

## فہرستِ مقالات

[ایم فل، ڈی فل، ایم لٹ، پی ایچ ڈی، ڈی لٹ]

مرتب

ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی

معاون

محمد ایوب لِلّٰہ




ہائر ایجوکیشن کمیشن- اسلام آباد





**Islamabad**

Lahore Karachi Peshawar



**Project:** "Monograph and **Textbook** Writing Scheme" aims to develop a culture of writing and to develop authorship cadre among teaching and researcher community of higher education institutions in the country. For information please visit: **www.hec.gov.pk**

**HEC – Cataloging in Publication (CIP Data):**

Jamiaat mein Urdu tahqiq: Urdu zuban wa adab se mutalliq
dunya ki 81 jamiaat ke sanadi tahqiqi muqalaat ki fehrist

Includes Index

1. Urdu literature-Dissertations, Academic-Bibliography
2. Urdu literature-20th century-Bibliography
3. Rafiuddin Hashim, Dr., comp.

016.891439-dc 22

**ISBN: 978-969-417-133-3**

**First Edition: 2008**

**Copies Printed: 500**

**Publisher:** Higher Education Commission - Pakistan

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جامعات میں اُردو تحقیق



اُردو زبان وادب سے متعلق

دنیا کی ۸۱ جامعات

کے

سندی تحقیقی مقالات کی فہرست



اُستادِ محترم

ڈاکٹر وحید قریشی☆

کے نام

''کرمکِ بے مایہ را سوزِ کلیم آموختی''



''فہرستیں، تحقیقِ متن کا ضروری جزو ہیں...... ان کی ضرورت عام ہے اوران کے فوائد سے ہر شخص بخوبی واقف ہے، البتہ ان کی تیاری میں جو توجہ درکار ہوتی ہے، اس کی طرف سے عموماً غفلت برتی جاتی ہے۔ دراصل......فہرستوں کی تیاری میں خاصا علم درکار ہے۔ عام طور پراس کا احساس کم ہوتا ہے۔''

**پروفیسر نذیر احمد**

پروفیسر اَمے ریطس، علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی

(تصحیح و تحقیقِ متن: ادارہ یادگار غالب کراچی، ۲۰۰۰ء، ص ۸۹)



# اظہارِ تشکّر


اس فہرست کی تیاری میں مرتب کو اپنے معاون محمد ایوب لِلّٰہ کے علاوہ، بہت سے بزرگوں، دوستوں اور شاگردوں کا تعاون حاصل رہا ہے۔

- محترم ڈاکٹر جمیل جالبی صاحب نے اس پر پیش لفظ بعنوان ''تقریش'' رقم کر کے، مرتب کی عزت افزائی فرمائی ہے۔
- پروفیسر عبدالحق (دہلی)، ڈاکٹر اسلم جمشید پوری (میرٹھ)، ڈاکٹر روبینہ ترین (ملتان) عبداللہ خاور اور ظہور احمد مخدومی (سری نگر)، پروفیسر معین الدین عقیل اور ڈاکٹر تنظیم الفردوس (کراچی)، ڈاکٹر نثار احمد قریشی اور ڈاکٹر محمد ایوب صابر (اسلام آباد)، ڈاکٹر سید جاوید اقبال (حیدرآباد، سندھ) ڈاکٹر نجیب جمال (بہاول پور) ڈاکٹر محمد یوسف خشک (خیر پور) اور ڈاکٹر رشید امجد (اسلام آباد) نے اپنے اپنے دائرہ اختیار اور اثر و رسوخ کی حد تک مطلوبہ معلومات ولوازمہ ارسال کیا۔
- عزیز مکرم ڈاکٹر عبدالعزیز ساحر نے بہت سے حوالوں کی فراہمی، متعدد حوالوں کی تحقیق و تصحیح اور بعض اضافوں کے ضمن میں بیش بہا مدد دی ہے۔
- اس کتاب کا حسنِ کتابت جناب محمد شاہد حنیف کا مرہونِ منت ہے۔ وہ فقط ایک مشینی کاتب (کمپوزر) ہی نہیں، ایک ماہر اشاریہ ساز بھی ہیں۔ انھوں نے بڑی خوبی اور تناسب کے ساتھ فہرست کو ''کالم بند'' کیا ہے اور ایک سطر میں سات طرح کی معلومات کو اتنی مشاقی و عمدگی سے سمو دیا ہے کہ ہر جُز بالکل واضح اور نکھرا ہوا نظر آتا ہے۔ اشاریے بھی انھوں نے مشینی تکنیک کی مدد سے تیار کیے ہیں۔ ان کی فنی دسترس راقم کے شاملِ حال نہ ہوتی تو اشاریوں کو نہایت کم وقت میں اور اتنی صحت کے ساتھ تیار کرنا ممکن نہ تھا۔
- برادرِ عزیز پروفیسر سلیم منصور خالد بہت سے علمی و تحقیقی منصوبوں میں راقم کے شریک مرتب رہے اور ہیں۔ موصوف محترم: کتابت، سرخیوں اور عنوانات کے مختلف اسالیب و خطوط اور مجموعی فارمیٹ کی باریکیوں پر گہری نظر رکھتے ہیں۔ اس کتاب کے حسنِ صُوری میں، ان کے مخصوص ذوق اور تکنیکی مہارت کا بھی خاصا دخل ہے۔
- اس فہرست کی تیاری میں راقم کو ڈاکٹر سیّد معین الرحمٰن مرحوم، ڈاکٹر محمد انصاراللہ، فرحت حسین، جاوید اشرف اور ڈاکٹر سہیل عباس خاں کی فہارس کے علاوہ، مختلف اصحاب کی تیار کردہ اُن مختصر فہرستوں سے بھی مدد ملی ہے، جو وقتاً فوقتاً بعض رسائل میں شائع ہوتی رہی ہیں۔
- آخری پروف خوانی اور اشاریہ سازی کے مراحل میں برادرِ عزیز عبداللہ شاہ ہاشمی، شاگردانِ رشید: حمیداللہ خٹک، سلیم اللہ شاہ، قاسم محمود وَینُس، رضوان احمد مجاہد اور عزیزان شعیب ہاشمی اور محمد قاسم عزیر نے ہاتھ بٹایا۔

میں ان سب کو، اس کارِ خیر میں اپنے معاونین میں شمار کرتے ہوئے، تہِ دل سے ان کا سپاس گزار ہوں۔ زیرِ نظر فہرست سے، خلقِ خدا کو جس قدر فائدہ پہنچے گا، تعاون کرنے والوں کی نیکیوں میں اسی قدر اضافہ ہوگا اور وہ اتنے ہی اجر کے مستحق ہوں گے —— اور اجر دینے والی ہستی ذاتِ باری تعالیٰ ہے۔ راقم فقط جذباتِ تشکّر و امتنان پیش کر سکتا ہے: ع گر قبول افتد، زہے عزّ و شرف

ر۔ہاشمی

## مرتب

# ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی

❁ سابق صدر شعبۂ اردو، پنجاب یونیورسٹی ❁ تدریسی تجربہ: محکمہ تعلیم پنجاب کے کالجوں میں تقریباً ۱۳ سال اور پنجاب یونی ورسٹی میں ۲۲ سال ❁ اعزاز: یو جی سی کی طرف ''بیسٹ یونی ورسٹی ٹیچر ۲۰۰۰ء'' کا اوارڈ (فروری ۲۰۰۱ء) ❁ وزٹنگ سکالر، دائتو بنکا یونی ورسٹی، ٹوکیو: فروری، مارچ ۲۰۰۲ء ❁ بطور پروفیسر پنجاب یونی ورسٹی سے سبکدوشی: ۳۱ مارچ ۲۰۰۲ء ❁ وزٹنگ پروفیسر اردو، پنجاب یونی ورسٹی: یکم اپریل ۲۰۰۲ء تا ۱۵ جون ۲۰۰۴ء ❁ مشیر علمی وادبی (اعزازی) اقبال اکادمی پاکستان لاہور: ۲۰۰۲ء۔ تا حال ❁ ایمی ننٹ پروفیسر، شعبۂ اقبالیات، پنجاب یونی ورسٹی: از ۱۸ اکتوبر ۲۰۰۶ء۔ ❁ تحقیقی مقالات کی نگرانی: پی ایچ ڈی =۱۱، زیر تنقیح =ایک۔ ایم فل =۲۰، زیر تنقیح =ایک، زیر تحقیق =۲۔ ایم اے =۴۵ ❁ تصانیف وتالیفات: ۳۴ ❁ تحقیقی وتنقیدی مقالات: ایک سو سے زائد ❁ بین الاقوامی کانفرنسوں میں شرکت: لاہور، حیدرآباد دکن، قرطبہ، استنبول، دہلی، گینٹ (بلجیم) اور فیصل آباد میں منعقدہ گیارہ عالمی کانفرنسوں میں شرکت کی اور مقالات پیش کیے۔

معاون

## محمد ایوب لِلّٰہ

❁ لیکچرار اردو، گورنمنٹ کالج آف کامرس، پنڈ دادن خان، ضلع جہلم ❁ ایم اے اردو درجہ اول، پنجاب یونیورسٹی اورینٹل کالج لاہور، ۱۹۹۲ء ❁ پی ایچ ڈی کا مقالہ بعنوان: ''اردو ادبی تنقید میں نظری مباحث'' پنجاب یونی ورسٹی میں زیر تنقیح ہے ❁ تصانیف وتالیفات: ۲ ❁ تحقیقی وتنقیدی مقالات: ۸۔

# فہرست



## ❁ابواب

### ۱: تاریخ زبان وادب

## ۲: شاعری



## ۳: نثر



## ۴: شخصیاتِ ادب

## ۵: متفرقات

# تقریش☆

## جمیل جالبی

سب سے پہلے میں اس بات کا اعتراف کرتا چلوں کہ ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی مجھے پسند ہیں اور اس لیے پسند ہیں کہ وہ دن رات انہماک کے ساتھ اپنی ذمہ داریوں اور علم وادب کے کاموں میں مصروف رہتے ہیں۔ وہ از سرتا پا علم وعمل کے آدمی ہیں۔ نہایت شریف النفس ، بالحاظ، وقت کے پابند اور روادار۔ رکھ رکھاؤ کے ساتھ بامقصد زندگی بسر کرنے کا بھی اچھا سلیقہ رکھتے ہیں اور اسی لیے آج وہ سب کے محترم ہیں ۔ان کا طرزِ عمل اور سوچنے کا انداز مثبت ہے اور اس زمانے میں یہ ایک ایسی چیز ہے جو کم یاب ہی نہیں بلکہ نایاب ہے۔ اقبال اور مطالعۂ اقبال ان کا خاص موضوع ہے۔ ان کا پی ایچ ڈی کا مقالہ تصانیفِ اقبال کا تحقیقی و توضیحی مطالعہ بھی اقبال کے موضوع پر تھا جس پر ۱۹۸۱ء میں انھیں پنجاب یونی ورسٹی لاہور سے ڈگری ملی۔ ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی ساری عمر درس وتدریس سے وابستہ رہے اور ترقی کے منازل طے کرتے ہوئے پنجاب یونی ورسٹی کے مشہور زمانہ اورینٹل کالج لاہور سے بحیثیت پروفیسر اور صدرِ شعبۂ اردو وظیفہ یاب ہوئے۔ علمی وادبی خدمات پر انھیں متعدد انعامات واعزازات بھی ملے۔ فی الوقت وہ ''ہائر ایجوکیشن'' کے ''ممتاز پروفیسر'' (Eminent Professor) کے منصب پر فائز ہیں۔

زیرِنظر کتاب جامعات میں اردو تحقیق میں ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی نے اردو کے حوالے سے کم وبیش پاکستان اور ہندوستان کی اکاسی (۸۱) جامعات کے سندی تحقیقی مقالات کی مبسوط فہرست تیار کی ہے۔ یہ اس لیے بھی ایک مشکل کام تھا کہ شاید ہی کسی جامعہ میں اپنے پی ایچ ڈی کے مقالوں اور ڈگریوں کی وضاحتی فہرست ہر سال تیار کی جاتی ہو۔ اس صورتِ حال میں اس تالیف کے لیے مواد فراہم کرنا یقیناً ایک دشوار کام تھا۔ اس کے لیے ہمت وحوصلہ اور ناکامیوں سے دوچار ہونے کی عنقا صلاحیت بھی ہونی چاہیے تھی، جو اتفاق سے ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی کے پاس تھی اور اس لیے وہ اس امتحان سے کامیاب وکامران گزرے اور سب جامعات سے نہ سہی، برِصغیر پاک وہند کی اکاسی (۸۱) جامعات سے یہ مواد فراہم کر کے ایک اہم وبڑا کام کر دیا ہے۔

اس سارے مواد کو انھوں نے پانچ الگ الگ ابواب میں اور ہر باب کو کئی ذیلی عنوانات میں تقسیم کر کے، اس کتاب کو استعمال کرنے والوں کے لیے، آسان بنا دیا ہے۔ اس کتاب کی بنیادی اہمیت یہ ہے کہ ہر وہ شخص، جو ایم فل، پی ایچ ڈی کی ڈگری کے لیے موضوع تلاش کرے گا، اس کتاب کے مطالعے سے معلوم کر سکے گا کہ کس کس موضوع پر پہلے ہی کام ہو چکا ہے تاکہ بار بار ایک ہی موضوع کی تکرار نہ ہو۔ اس فہرست کے مطالعے سے یہ بھی معلوم کیا جا سکے گا کہ ایم فل، پی ایچ ڈی کے طالب علم نے کسی دوسرے کے مقالے سے بغیر کسی حوالے کے مواد وغیرہ اپنے مقالے میں استعمال تو نہیں کر لیا ہے۔ اس فہرست سے یہ بھی معلوم ہو سکے گا کہ اب کن کن موضوعات پر کام کرنے کا راستہ کھلا ہے اور یہ ایسی سہولتیں

☆ ''یہ لفظ میں نے وضع کیا تھا۔ برسوں سے اِسے استعمال کر رہا ہوں۔ تقریش کے معنی ہیں: وہ پیش لفظ یا مقدمہ، تمہید یا تحریر جس میں تقریظ کا پہلو نمایاں ہو۔'' (جالبی)

ہیں جن سے طلبہ، اساتذہ اور ممتحنین سب مستفیض ہو سکیں گے۔ اس کتاب کے ''اشاریے'' بھی تلاشِ موضوع کے تعلق سے خاص اہمیت کے حامل ہیں۔

اس تالیف سے یہ پہلو بھی سامنے آتا ہے کہ ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی ''مقالات'' کے موجودہ معیار، موضوعات کی تلاش کے طریقوں اور مقالے کے نگران حضرات کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں۔

اس کتاب کے مطالعے سے ڈاکٹر ہاشمی کے اُس ''کرب'' کا بھی احساس ہوتا ہے جس سے وہ ایم فل، پی ایچ ڈی کے مقالات کے تعلق سے گذرے اور گذر رہے ہیں۔ فی الحقیقت یہ بڑی تشویش کی بات ہے کہ زیادہ تر مقالات کا معیار مسلسل گر رہا ہے۔ میں کم و بیش ستر (۷۰) ایم فل، پی ایچ ڈی کے مقالوں کا ممتحن رہا ہوں اور اس بات کی تصدیق کرتا ہوں کہ معیار یقیناً گر رہا ہے جس پر فوری توجہ کی ضرورت ہے۔ عام طور کسی مقالے کے مطالعے سے یہ بھی محسوس یا معلوم نہیں ہوتا ہے کہ خود مقالے کے ''نگران'' نے اس مقالے کی تالیف میں کیا کام کیا یا کردار ادا کیا ہے البتہ غلو کے ساتھ شکریہ و احسان مندی کا اظہار، واشگاف الفاظ میں، مقالہ نگار ضرور کر دیتا ہے اور اپنی ساری کامیابی کا سہرا دُولھا ''نگران'' کے سر باندھ دیتا ہے۔ پی ایچ ڈی کا مقالہ پڑھتے ہوئے عام طور پر یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ یہ کام صرف اس لیے کیا گیا ہے کہ مقالہ نگار کی ملازمت میں ترقی کے لیے ضروری تھا اور اس سے وہ اپنی تنخواہ میں ترقی اور پی ایچ ڈی کے خاص الاؤنس کا حق دار ہو جائے گا۔ تیسرے یہ کہ مقالہ نگار کو اپنے موضوع سے کوئی دلچسپی نہیں ہے، وہ تو بس امتحانی پرچہ حل کر رہا ہے۔ چوتھے یہ کہ پی ایچ ڈی کرنے کے بعد، دستارِ فضیلت باندھ کر، وہ اب تحقیق و تنقید اور فکر و عمل سے بے نیاز ہو جائے گا، حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ پی ایچ ڈی کی ڈگری علم و تحقیق کا نقطۂ آغاز ہوتی ہے۔

بہر حال نہ صرف ہماری جامعات کے سربراہوں کو اپنے اپنے طور پر اس صورتِ حال کا جائزہ لینے کی فوری ضرورت ہے بلکہ اعلیٰ تعلیم کے کمیشن کے سربراہ پروفیسر ڈاکٹر عطاء الرحمٰن کو بھی ایک ''کمیٹی'' بنا کر اصل صورتِ حال کی رپورٹ طلب کرنی چاہیے۔ علم و تحقیق کی اہمیت و ضرورت سے واقف ڈاکٹر عطاء الرحمٰن جیسا کوئی دوسرا شخص میری نظر میں آج موجود نہیں ہے۔ ان کی موجودگی اور تجربے سے ہماری جامعات کو پورا پورا فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

پروفیسر رفیع الدین ہاشمی نے یہ فہرست، کتاب کی صورت میں مرتب کر کے، اہلِ تحقیق اور طلبہ و اساتذہ کے لیے ایک بڑی سہولت اور آسانی مہیا کر دی ہے جس کی ہم سب کو انھیں داد دینی چاہیے۔ یہ وہ کام تھا جس کی آج بھی ضرورت ہے اور آیندہ بھی ضرورت رہے گی۔ دوسرے علوم اور شعبہ کے فاضلوں کو بھی ایسی ہی فہرستیں مرتب و شائع کرنی چاہییں تاکہ بحیثیت مجموعی ''تحقیق'' کا کام تیز و معیاری ہو سکے۔ مجھے یقین ہے کہ ڈاکٹر ہاشمی اس کتاب کی اشاعت کے بعد بھی، نیا مواد جمع کرنے کا کام کرتے اور کراتے رہیں گے۔ اس کتاب کی اشاعت پر میں ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی کو دلی مبارک باد دیتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ انھیں صحت و سلامتی کے ساتھ عمرِ نوح عطا فرمائے۔ آمین۔

**جمیل جالبی**

۱-۱۰-۲۰۰۷ء

# مقدمہ

۱۔ اردو زبان وادب پر سندی تحقیق کا آغاز، اگرچہ قیام پاکستان سے قبل ہی ہو چکا تھا، مگر ۱۹۴۷ء تک اردو میں پی ایچ ڈی حضرات کی تعداد انگلیوں پر گنی جا سکتی تھی۔ اس زمانے میں موضوعات کی کمی نہ تھی، بلکہ تحقیق کاروں، راہ نما اساتذہ اور ڈاکٹریٹ کرانے والی جامعات کی کمی تھی۔ جامعہ پنجاب، پاکستان کی قدیم ترین جامعہ ہے، مگر یہاں بھی شعبۂ اردو کے باضابطہ قیام (۱۹۴۸ء) کے بعد سندی تحقیق کا آغاز ممکن ہو سکا۔ چند برس بعد کراچی یونی ورسٹی میں بھی سندی تحقیق ہونے لگی۔ بحیثیتِ مجموعی ابتدائی ۲۰، ۲۵ برسوں میں رفتارِ تحقیق بہت آہستہ تھی، اس کا ایک بڑا سبب تو یہ تھا کہ اردو تحقیق کے مرکز جامعہ پنجاب میں، طرح طرح کی مشکلات بلکہ رکاوٹیں، تحقیق کاروں کا راستہ روکے ہوئے تھیں۔ (زیادہ تر رکاوٹوں کا تعلق علم وادب سے نہیں بلکہ گروہی سیاست اور دھڑے بندیوں سے تھا)۔

۲۔ یکم جنوری ۱۹۷۳ء کو ڈاکٹر وحید قریشی صاحب شعبۂ اردو کے صدر نشین ہوئے (پھر ۲۰ اپریل ۱۹۷۵ء کو ڈین کے منصب پر فائز ہوئے) تو پنجاب یونی ورسٹی میں ڈاکٹریٹ کے لیے ایک اعتبار سے "بند دروازہ" کھل گیا اور شائقینِ تحقیق کی بڑی تعداد 'خاکہ و کتابیات' کی تیاری میں مصروف اور سرگرم نظر آنے لگی۔ ۱۹۸۳ء میں وہ مقتدرہ قومی زبان کے صدر نشین ہو کر کراچی چلے گئے، بایں ہمہ ان کے جانشینوں (ڈاکٹر غلام حسین ذوالفقار، ڈاکٹر خواجہ محمد زکریا اور ڈاکٹر سہیل احمد خاں) نے بھی پی ایچ ڈی کے لیے وہی فراخ دلانہ طرزِ عمل برقرار رکھا۔ راقم کے زمانۂ صدارت (۲۰۰۰۔۲۰۰۱ء) میں یونی ورسٹی نے حسب سابق پرائیویٹ رجسٹریشن کے ساتھ ساتھ باقاعدہ (ریگولر) پی ایچ ڈی کا سلسلہ بھی شروع کیا جو اب تک جاری ہے۔ اس طرح جامعہ پنجاب سے ڈاکٹریٹ کے طلبہ کی تعداد روز افزوں ہوتی چلی گئی۔ اس کے ساتھ علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی نے ایم فل اور ڈاکٹریٹ کے لیے طالبانِ تحقیق کو رجسٹر کرنا شروع کیا۔ کراچی، سندھ، ملتان اور بہاول پور کی جامعات میں بھی یہ سلسلہ جاری تھا۔ گذشتہ پانچ سات سالوں میں متعدد نئی جامعات میں ایم فل اور پی ایچ ڈی اُردو کلاسوں کا اجرا ہو چکا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ بعض جامعات میں کچھ تحقیق کار بطور پرائیویٹ امیدوار (رجسٹریشن کرانے کے بعد) کارِ تحقیق میں مصروف ہیں۔ (اگست ۲۰۰۵ء سے ہایر ایجوکیشن کمیشن نے پی ایچ ڈی کی پرائیویٹ رجسٹریشن ختم کرنے کی ہدایت کردی ہے۔)

۳۔ اردو زبان وادب پر تحقیق کا یہ سلسلہ، پاکستانی جامعات تک محدود نہیں ہے، بیرونِ ملک خصوصاً بھارت کی تقریباً ساٹھ یونی ورسٹیوں میں اردو میں ایم فل اور پی ایچ ڈی کی ڈگریاں دی جا رہی ہیں۔ امریکا، کینیڈا، برطانیہ، فرانس، بلجیم، ترکی اور بنگلہ دیش کی بعض جامعات نے بھی اردو زبان وادب سے متعلق تحقیق وتنقید پر اسناد جاری کی ہیں یا وہاں تحقیق جاری ہے۔ اس طرح اردو زبان وادب پر تحقیق کا پھیلاؤ روز افزوں ہے۔[۱]

---

۱۔ کچھ عرصہ پہلے محکمہ تعلیم کے حوالے سے ایک خبر چھپی تھی کہ گذشتہ چھے برسوں کے دوران پی ایچ ڈی کے طلبہ وطالبات میں پانچ گنا اضافہ ہوا ہے اور تعداد ۶۴۱ سے بڑھ کر ۳۰ ہزار ہوگئی ہے۔ (نوائے وقت، لاہور، ۲۰ / اگست ۲۰۰۶ء)

## ایک جامع فہرستِ موضوعات کی ضرورت

۴۔ اردو زبان وادب پر کارِ تحقیق میں یہ وسعت ایک خوش آیند امر ہے مگر اس میں کچھ غور طلب اور قابلِ توجہ بلکہ تشویش کے پہلو بھی ہیں:

(الف) جامعات کے اردو شعبوں کے درمیان بالعموم رابطے کا فقدان رہا ہے۔ ہر یونی ورسٹی اپنی ہی دُھن میں تحقیق کراتی رہی ہے۔ کن موضوعات پر تحقیق ہو چکی ہیں؟ اور کیا موضوعات زیرِ تحقیق ہیں؟ کیا موضوعات لائقِ تحقیق ہیں؟ اس بارے میں اِکا دُکا، ناتمام اور ناقص فہرستیں تو تیار ہوئی ہیں مگر ابھی تک کوئی جامع فہرست شائع نہیں ہوئی۔

(ب) باہمی رابطے کے فقدان اور کسی جامع فہرست کی عدم دستیابی کی وجہ سے موضوعاتِ تحقیق وتدوین میں تکرار نظر آتی ہے۔ کبھی تو لاعلمی میں اور کبھی کسی مصلحت کے سبب، ایک ہی موضوع پر دو دو یا تین تین، اور بعض صورتوں میں اس سے بھی زیادہ تعداد میں امیدوار، دادِ تحقیق دیتے رہے ہیں۔ بعض جامعات، تحقیق کے لیے ایک جیسے موضوعات دینے میں اس قدر فراخ دل ہیں کہ ایک ہی شعبے کے دو امیدوار، ایک ہی موضوع پر تحقیق کرتے نظر آتے ہیں، مثلاً شعبۂ اردو علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی کے دو زیرِ تحقیق مقالے:

- محمد نسیم اختر: مولانا اقبال سہیل کی علمی و ادبی خدمات کا تنقیدی جائزہ، نگران: مسز قیصر جہاں (بحوالہ: **رفتار** ۴۔۲۰۰۳ص، ۶۸)
- محمد عبداللہ فاروق: اقبال سہیل کی ادبی خدمات، نگران: سید محمد ہاشم (بحوالہ: **رفتار**، ۴۔۲۰۰۳ء، ص ۷۰)

اس طرح کی کچھ اور مثالیں بھی، خصوصاً بھارت کی جامعات میں، مل جائیں گی۔

بعض اوقات ایک ہی موضوع پر ایم اے اور ایم فل سطح کی تحقیق یا ایم فل اور پی ایچ ڈی سطح کی تحقیق ہوتی رہی اور ہو رہی ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ صورتِ حال وقت، وسائل اور صلاحیتوں کا ضیاع ہے۔ بقول ڈاکٹر گیان چند: ''اردو کے وسائل محدود ہیں۔ یہ محدود وسائل تکرارِ تحقیق میں یعنی تحصیلِ حاصل میں ضائع ہو رہے ہیں اور ضروری موضوعات کم التفاتی میں رکھے ہوئے ہیں۔'' (تحقیق کا فن، ص ۷۶)

(ج) جامع فہرست کی عدم دستیابی کا ایک نقصان یہ بھی ہے کہ تحقیق کے (اچھے یا بُرے) رجحانات کا اندازہ نہیں ہوتا جس کے نتیجے میں تحقیق میں نئی جہتوں کی تلاش کی طرف توجہ نہیں دی گئی اور ہمارے اردو شعبے، اِلا ماشاء اللہ، پرانے، گھسے پٹے اور پامال راستوں پر چلتے نظر آتے ہیں۔

(د) راقم الحروف تقریباً ۴۰ برس سے کارِ تحقیق سے وابستہ ہے۔ جامعہ پنجاب اور علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی اسلام آباد میں ایم اے، ایم فل اور پی ایچ ڈی سطح کی تحقیق سے ۲۳ برس سے متعلق چلا آ رہا ہے۔ موضوعات کے تعین وتفویض کے موقع پر بار بار یہ سوال سامنے آتا رہا کہ اس موضوع پر مقالہ لکھا تو نہیں جا چکا؟ بعض اوقات موضوعات کے تعین، تفویض اور نو گرفتارانِ تحقیق کی مہینوں کی محنت کے بعد انکشاف

ہوتا ہے کہ فلاں جامعہ میں اس پر کام ہو چکا یا ہو رہا ہے۔

مندرجہ بالا وجوہ سے بارہا، ایک جامع فہرست کی ضرورت کا احساس ہوا۔ اسی احساس کے تحت راقم گذشتہ برسوں میں (ایک ضمنی مشغلے کے طور پر) سندی تحقیق کے حوالے نوٹ کرتا رہا۔ انھی یادداشتوں اور بعض دیگر مصادر کی مدد سے مرتب کردہ فہرست اب آپ کے سامنے ہے۔

اس فہرست کے بارے میں چند وضاحتیں پیش کی جاتی ہیں:

## نوعیت

۵۔ یہ اردو زبان وادب سے متعلق ایسے تحقیقی مقالات کی فہرست ہے جن پر دنیا کی کسی نہ کسی جامعہ سے ایم فل یا ڈی فل یا پی ایچ ڈی یا ایم لٹ یا ڈی لٹ کی سند تفویض کی جا چکی ہے یا بعض موضوعات تا حال زیر تحقیق ہیں (جن کی صراحت ''زت'' کے مخفف سے کی گئی ہے)۔

۶۔ کس مقالے پر کون سی سند دی گئی ہے، اس کی وضاحت حسب ذیل علامات سے کی گئی ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| + | ایم فل کا مقالہ | ☆ | ڈی فل کا مقالہ |
| D | ڈی لٹ کا مقالہ | M | ایم لٹ کا مقالہ |

جن عنوانات پر کوئی علامت نہیں، وہ پی ایچ ڈی کے مقالات ہیں۔

## ترتیب

۷۔ موضوعات اور اصنافِ ادب کا لحاظ کرتے ہوئے، اس کتاب فہرست کے چار ابواب (۱،۲،۳،۵) کو کئی ذیلی عنوانات میں تقسیم کیا گیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱- | تاریخ زبان وادب: | ۱۶ ذیلی عنوان |
| ۲- | شاعری: | ۹ ذیلی عنوان |
| ۳- | نثر: | ۲۰ ذیلی عنوان |
| ۴- | متفرقات: | ۵ ذیلی عنوان |

تاریخ زبان وادب کے ذیل میں ''اقبالیات'' کا خاصا طویل حصہ ہے۔ سہولت کے لیے اسے تیرہ ضمنی عنوانات کے تحت تقسیم کر دیا گیا ہے۔ (دیکھیے: فہرست کتاب ہٰذا)

۸۔ عنواناتِ مقالات کو موضوع اور صنف وار تقسیم کیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں یہ صراحت ضروری ہے کہ موضوع وار تقسیم سو فیصد ممکن نہیں ہوتی۔ بیش تر موضوعات تو بآسانی کسی ایک عنوان کے تحت آ جاتے ہیں، مگر ایک بڑی تعداد کو دو دو بلکہ بعض اوقات تین تین عنوانات کے

تحت درج کیا جا سکتا ہے، جیسے:

اردو ڈرامے کا ارتقا، بحوالہ خصوصی حکیم احمد شجاع بحیثیت ڈراما نگار [ڈراما۔شخصیت]

نسیم حجازی پر اقبال کے اثرات [شخصیت۔اقبال]

اردو غزل کو اقبال کی دَین [غزل۔اقبال]

ایسے موضوعات کے حوالے ہم نے اپنی سمجھ اور صوابدید پر کسی ایک عنوان کے تحت درج کر دیے ہیں، تاہم اشاریے کی مدد سے کسی بھی موضوع کو تلاش کرنا مشکل نہ ہوگا۔

۹۔ بحیثیت مجموعی، ہر حصے میں اور ذیلی عنوانات کے تحت بھی مقالہ نگاروں کے ناموں کی الف بائی ترتیب ملحوظ رکھی گئی ہے۔

۱۰۔ ''شخصیات'' اس فہرست کا سب سے زیادہ طویل باب ہے۔ اسے ذیلی حصوں میں تقسیم کرنے میں بہت سی تدوینی اور تکنیکی پیچیدگیاں آڑے آ رہی تھیں اور ضخامت میں مزید اضافے کا اندیشہ تھا، اس لیے اس حصے کو مقالہ نگاروں کے ناموں کی الف بائی ترتیب سے مرتب نہیں کیا گیا، بلکہ شخصیات ادب کے اصل نام، تخلص یا عرفیت کی الف بائی ترتیب اختیار کی گئی ہے۔ اور یہ ترتیب قائم کرنے کے لیے، تکنیکی ضرورت کے تحت، مقالے کے عنوان میں شخصیت کے اصل نام سے ماقبل کا لفظ یا الفاظ قوسین کے اندر دیے گئے ہیں۔ اس طرح ایک شخصیت پر متعدد مقالات کے حوالے، باوجود عنوانات کے فرق اور اختلاف کے، یکجا ہو گئے ہیں اور یہ معلوم کرنا سہل ہو گیا ہے کہ کسی خاص شخصیت پر کتنے مقالے کب اور کس جامعہ میں لکھے گئے، لہٰذا کسی شخصیت کا نام تلاش کرتے ہوئے قوسین میں درج الفاظ نظر انداز کر دیجیے۔ اس طرح الف بائی ترتیب سے مطلوبہ نام تک پہنچنا بہت آسان ہوگا۔

۱۱۔ شخصیات کے حصے کی طرح، حسب ذیل حصوں کی ترتیب میں بھی وہی قوسین کا طریقہ اختیار کیا گیا ہے، یعنی ان حصوں کی ترتیب بھی تکنیکی ضرورت کے تحت (اسمائے مصنفین کی الف بائی ترتیب سے نہیں بلکہ) شخصیات کے ناموں کی طرح الف بائی ترتیب کے مطابق ہے:

۲- ادارے

۳- تحریکیں

۱۰- رسائل

۱۶- کتب

۱۱-اقبالیات کے ذیل میں حسبِ ذیل تین حصے:

(ب) اقبال اور شخصیات

(ج) اقبال شناس

(ہ) اقبال کی تصانیف اور تحریریں

ان حصوں کے شروع میں بھی اس امر کی وضاحت کر دی گئی ہے۔

## حوالہ

۱۲۔ ہر حوالہ حسب ذیل سات اجزا پر مشتمل ہے:

(الف) نمبر شمار یا حوالہ نمبر

(ب) مقالہ نگار کا نام (ناموں کی ترتیب الف بائی ہے۔)

(ج) مقالے کا عنوان

(د) متعلقہ جامعہ کا نام اور تکمیل مقالہ یا اجراے سند کا سنہ (اگر مقالہ زیر تحقیق یا زیر تنقیح ہے تو سنہ کی جگہ ''زت'' کی صراحت ملے گی۔)

(ہ) نگرانِ کار کا نام (اختصار کے پیش نظر، ناموں کے ساتھ ''پروفیسر'' یا ''ڈاکٹر'' جیسے سابقے درج نہیں کیے گئے۔)

(و) ماخذ کا مخفف حوالہ (مخففات کی فہرست، کتاب ہٰذا کے شروع میں دی گئی ہے۔)

## مآخذ

۱۳۔ یہ فہرست مختلف النوع مصادر و ذرائع کی مدد سے مرتب کی گئی ہے، مثلاً ۞ راقم کی ذاتی قلمی یادداشتیں ۞ ہماری زبان، اخبار اردو، اردو بک ریویو اور دیگر رسائل میں وقتاً فوقتاً شائع شدہ تحقیقی مقالات کی فہارس ۞ جامعات اور اردو شعبوں کی تیار، جاری اور شائع کردہ فہرستیں ۞ خط کتابت کے ذریعے بعض دوستوں اور صدورِ شعبہ سے حاصل شدہ معلومات ۞ ادبی جرائد اور اخبارات و رسائل میں شائع شدہ خبریں ۞ بعض بزرگ اساتذہ کی فراہم کردہ معلومات ۞ بعض کتابیں (جن کا ذکر مآخذ میں موجود ہے) وغیرہ۔

۱۴۔ بعض جامعات کی فہرستیں ایک سے زائد مرتبہ تیار کر کے چھاپی گئیں ان میں سے بیش تر انتہائی ناقص ہیں اور کہیں کہیں مختلف اوقات میں تیار شدہ ایک ہی شعبے کی دو فہرستوں کے بعض اندراجات میں اختلاف بلکہ خاصا تفاوت نظر آتا ہے، چنانچہ ان پر کلی بھروسا کرنا مشکل ہے مگر بیش تر بھارتی جامعات کی فہرستوں پر تو بھروسا کرنے کے سوا چارہ نہ تھا۔ پاکستانی جامعات کی حد تک مرتب نے بہت سے مقالات بذاتِ خود دیکھ کر ان کے کوائف تیار کیے۔ جہاں مرتب کے لیے یہ ممکن نہ ہوا، وہاں جامعات کی تازہ (latest) فہرستوں کو بنیاد بنایا گیا۔ اندازہ ہوا کہ بعض جامعات نے حسب ضرورت اپنے امیدواروں کو تفویض کردہ عنوانات میں کبھی تو لفظی یا موضوعی تبدیلیاں کر دیں اور کبھی نگران بدل

دیا۔ایسا بھی ہوا کہ ایک امیدوار نے تحقیق سے دست کشی اختیار کی تو شعبے نے اس کا موضوع دوسرے امیدوار کے سپرد کر دیا یا موضوع کو بالکل ہی ساقط یا ترک کر دیا، چنانچہ اس طرح کے اختلافات اور الجھنوں کو دور کرنے کے لیے مرتب کو خاصی کھکھیڑ اٹھانی پڑی۔ دیگر ذرائع سے بھی، اپنی سی جستجو کر کے، اپنی دانست میں حوالوں کو مقدور بھر صحت کے ساتھ درج کرنے کی کوشش کی ہے۔ بعض اوقات ایسی صورت بھی نظر آئی کہ نگران استاد کئی برس قبل فوت ہو گئے، مگر فہرست کے بعض زیر تحقیق (زت) مقالات پر ان کا نام بطور نگران، ابھی تک درج چلا آ رہا ہے، ہم نے تازہ صورتِ حال معلوم کر کے نئے نگران کا نام لکھ دیا، مگر کہیں کہیں ناکامی بھی ہوئی چنانچہ ایسے اندراجات کو جوں کا توں رہنے دیا گیا ہے۔اب اس سے فقط یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یہ موضوع ''لائق تحقیق'' ہے (ممکن ہے، ایسے بعض امیدوار سند بھی حاصل کر چکے ہوں۔)

**۱۵۔** جملہ مآخذ کے بارے میں راقم کا تاثر یہ ہے کہ فہرست سازی کا یہ کام بھی اُس وقت تک خاطر خواہ صحت کے ساتھ انجام پذیر نہیں ہو سکتا جب تک ہر شعبہ اپنی فہرست پوری احتیاط، توجہ اور ذمہ داری کے ساتھ تیار کرا کے شائع نہ کرے۔ ایسا ناممکن نہیں ہے۔ سندھ یونی ورسٹی کے شعبۂ اردو نے، اپنے ایک تحقیق کار (نثار احمد) سے نہایت عمدہ فہرست مرتب کرا کے تحقیق ۱۴ میں شائع کر دی ہے۔ یہ ایک قابلِ تعریف کام ہے۔

یہاں یہ وضاحت ضروری ہے کہ زیرِ نظر فہرست میں معلومات کی صحت و عدم صحت کی ذمہ داری فہرست تیار کرنے والے فرد یا متعلقہ ادارے پر ہے۔ ہم نے ہر اندراج کے ساتھ اسی لیے حوالہ بھی دیا ہے۔

## اشاریے

**۱۶۔** زیرِ نظر فہرست میں اگرچہ جملہ عنوانات کو موضوع وار اور اصناف وار تقسیم کیا گیا ہے۔ اس کے باوجود عنوانات میں، کچھ مزید موضوعات بھی موجود ہیں۔ چنانچہ قارئین کی آسانی کی خاطر حسبِ ذیل اشاریے دیے جا رہے ہیں جو تلاشِ موضوعات میں معاون ہوں گے۔

۱- **نگران اساتذہ:** اس اشاریے سے معلوم ہو سکے گا کہ کسی خاص نگران کی راہ نمائی میں کون کون سے مقالات تحریر و تیار کیے گئے ہیں۔

۲- **شخصیاتِ علم وادب کا اشاریہ:** کتاب کے چوتھے باب (''شخصیاتِ ادب'') کے عنوانات، شخصیاتِ ادب کے ناموں کی (الف بائی) ترتیب سے مرتب کیے گئے ہیں۔ اسی طرح باب اوّل کے ذیلی موضوع نمبر ۱۱، ''اقبالیات'' کے تحت دو عنوانات: (''اقبال اور شخصیات'' اور ''اقبال شناس'') میں بھی شخصیات کے نام الف بائی ترتیب سے دیے گئے ہیں، لیکن متعدد شخصیاتِ علم وادب کے نام، پوری فہرست میں جگہ جگہ بکھرے ہوئے ہیں، اس اشاریے میں ایسے منتشر حوالوں کی نشان دہی کی گئی ہے، اگر یہ معلوم کرنا مقصود ہو کہ کسی خاص فرد یا شخصیت پر کہیں کوئی مقالہ لکھا گیا یا نہیں، تو مذکورہ بالا تین حصوں کے علاوہ، اس اشاریے سے بھی مدد ملے گی۔

۳- **کتب و رسائل:** باب اوّل کے ذیلی عنوانات نمبر ۱۰ اور نمبر ۱۶ (رسائل۔ کتب: مطالعہ و تجزیہ) کے تحت حوالے؛ کتابوں اور رسالوں کے ناموں کی الف بائی ترتیب سے جمع کیے گئے ہیں۔ نمبر ۱۱: ''اقبالیات'' کے ذیلی عنوان: ''اقبال کی تصانیف اور تحریریں''

کے مندرجات کی بھی یہی صورت ہے، بایں ہمہ بہت سے کتابوں اور رسالوں کے نام دیگر حصوں کے عناوین مقالات میں بھی مذکور ہیں جن کی تلاش اور نشان دہی، اوّل تا آخر پوری فہرست کی ایک ایک سطر دیکھے بغیر ممکن نہیں۔ ''کتب و رسائل'' کا یہ اشاریہ ایسے شمار (حوالہ) نمبروں پر مشتمل ہے، جن میں کتابوں اور رسالوں کے نام مذکور ہیں۔

۴- **اماکن**: بہت سے مقالے علاقائی حوالوں سے تحریر کیے گئے ہیں، مثلاً: ''بہار میں اردو زبان و ادب کا ارتقا'' یا ''سندیلہ کے مشاہیر شعرا'' یا ''سرونج کی ادبی خدمات'' وغیرہ۔ اماکن کے اس اشاریے سے مختلف مقامات، شہروں، علاقوں، صوبوں اور ملکوں سے متعلق سندی مقالات کی نشان دہی ہو سکے گی۔

۵- **متفرق موضوعات وعنوانات**: ہم نے یہ فہرست موضوع وار مرتب کرنے کی کوشش کی ہے، مگر سو فی صد ایسا کرنا ممکن نہیں تھا، بعض عنوانات میں دو دو تین موضوع جمع ہیں (مثلاً: دیکھیے، مقدمہ، شق نمبر ۸) ظاہر ہے ایسے عنوانات ایک ہی موضوع کے تحت آ سکتے تھے، ان کے دوسرے موضوع کی نشان دہی، اس اشاریے میں کی گئی ہے۔ چنانچہ کسی موضوع کی تلاش میں، فہرست کے عنوانات کے علاوہ اس اشاریے سے بھی مدد ملے گی۔ اس اشاریے کے حصہ (ب) میں بعض ایسے موضوعات کی نشان دہی کی گئی ہے جو فہرست میں شامل نہیں مگر مختلف عنواناتِ مقالات میں موجود ہیں۔

## زیرِ تحقیق کب تک؟

**۱۷۔** قارئین کو یہ دیکھ کر تعجب ہوگا کہ بعض مقالات دس دس، بارہ بارہ سال یا اس سے بھی زیادہ عرصے سے ''زیرِ تحقیق'' چلے آ رہے ہیں۔ ہم نے یہ سراغ لگانے کی کوشش کی کہ ان پر ڈگری ملی یا نہیں؟ مگر بہت کم کامیابی ہوئی ایسے ''زت'' مقالات کے انجام کی دو ہی صورتیں ہو سکتی ہیں: **ایک** امکان تو یہ ہے کہ ڈگری مل گئی ہو، **دوسرا** امکان یہ ہے کہ تحقیق کار نے کام سے ہاتھ اٹھا لیا ہو۔ جو بھی صورت ہو، ہمیں غرض اطلاع فراہم کرنے سے ہے، اس نا تمام خبر سے کم از کم یہ تو پتا چلتا ہے کہ کسی جامعہ نے یہ موضوعِ تحقیق کے لیے منظور کیا تھا۔

**۱۸۔** قارئین بعض حوالوں کو نا تمام پائیں گے، مثلاً کہیں سنہ تکمیل نہیں ہے یا کہیں نگران کا نام ندارد، وغیرہ ____ اس ضمن میں عرض ہے کہ اس فہرست کا بنیادی مقصد موضوعاتِ تحقیق کے بارے میں اطلاع بہم پہنچانا ہے۔ اگر کہیں سنہ لکھنے سے رہ گیا یا نگران کا نام معلوم نہیں ہو سکا تو بھی یہ کمی، اس فہرست سے استفادہ کرنے والوں کی راہ میں رکاوٹ نہیں بنے گی۔

## افادیت

**۱۹۔** اگرچہ زیرِ نظر کتاب کی ضرورت مسلمہ اور اس کی افادیت واہمیت اظہر من الشمس ہے تاہم یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اردو زبان و ادب پر تحقیق کی ایک جامع فہرست اردو زبان و ادب، جامعات کے اردو شعبوں، اردو کے تحقیقی و علمی اداروں اور خود ہایر ایجوکیشن کمیشن کے لیے

اطمینان، وقار بلکہ افتخار واعزاز کا باعث ہوگی۔ راقم کے لیے باعثِ مسرت ہے کہ جو کام اب تک پورے برعظیم بلکہ پوری اُردو دنیا میں کہیں نہیں ہوا، وہ اب ہایر ایجوکیشن کمیشن کے تعاون سے انجام پذیر ہو رہا ہے۔

**۲۰۔** اس فہرست کی مدد سے موضوعاتِ تحقیق کی روشنی میں، اردو زبان وادب پر تحقیق کی موجودہ صورتِ حال آئینہ ہو جائے گی۔ اور اس کی روشنی میں ہماری جامعات کے اردو شعبوں کو تحقیق کی نئی جہتوں کی تلاش اور زیادہ مفید اور بہتر حکمتِ عملی مرتب کرنے میں آسانی ہوگی۔

**۲۱۔** بعض جامعات کے اردو شعبے، موضوعاتِ تحقیق کی تلاش کی ذمہ داری امیدواروں پر ڈال دیتے ہیں۔ ایسے پریشان حال نوگرفتارانِ تحقیق امیدواروں کو، اس فہرست سے ان معنوں میں خاصی مدد ضرور ملے گی کہ انھیں تحقیقی موضوعات کی نوعیتوں اور وسعتوں کا اندازہ ہوگا، اور کچھ غور وفکر اور سوچ بچار کے بعد وہ خود بھی چند قابلِ تحقیق موضوعات ایجاد و تجویز کر سکیں گے۔

---

جو حضرات ایم فل اور پی ایچ ڈی کے اُمورِ تحقیق سے وابستہ ہیں، انھیں بخوبی اندازہ ہوگا کہ کارِ تحقیق میں طرح طرح کے مسائل اور الجھنوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے، یہاں اپنے تجربات کی بنا پر چند گزارشات پیش کرنا بے محل نہ ہوگا:

## موضوعات کا 'توڑا'

**۲۲۔** طالبانِ تحقیق کی روز افزوں تعداد کے پیشِ نظر، ہماری بیشتر جامعات کو تحقیق کے لیے ''موضوعات نہیں ملتے'' کا مسئلہ درپیش ہے۔ بعض جامعات کے شعبے تو برملا، اس کا اعتراف کرتے ہیں مگر بعض صدور کو بوجوہ اظہارِ اعتراف میں تامل ہوتا ہے لیکن جس طرح کے موضوعاتِ تحقیق سامنے آرہے ہیں، اُن سے بخوبی اندازہ ہو رہا ہے کہ نئے موضوعات کا سخت ''توڑا'' پڑ گیا ہے۔ (اوپر بھی موضوعات میں تکرار کا ذکر ہو چکا ہے۔)

**۲۳۔** یقیناً اسی ''توڑے'' کا نتیجہ ہے کہ موضوعات کے سلسلے میں کہیں تو مانگے تانگے پر کام چلایا جا رہا ہے، مثلاً جن موضوعات پر ایم اے کے مقالے لکھے جا چکے ہیں، وہی ایم فل کے لیے دے دیے جاتے ہیں اور کہیں فقط ایک ہی کتاب پر ایم فل، بلکہ بعض اوقات پی ایچ ڈی تک کے مقالات لکھوائے جا رہے ہیں۔ کہیں یہ بدعت وضع کی گئی ہے کہ دو دو، تین تین اور چار چار رسائل، یا افسانہ نگاروں، یا شاعروں کو ایک ہی کٹھالی میں ڈال کر ''تھیس'' بنایا گیا ہے۔ راقم کے نزدیک ہر رسالہ، افسانہ نگار یا شاعر اپنی شخصیت' اپنے مزاج، اور فکر وفن میں یکتا ومنفرد ہو تا ہے۔ آپ اُسے دوسروں کے ساتھ ملا کر کوئی ملغوبہ تو بنا سکتے ہیں، ''تھیس'' نہیں۔ کوئی سے تین یا چار افراد کا محض ہم وطن ہونا تو انھیں یک رنگی عطا نہیں کر سکتا۔

## 'نالائقِ تحقیق موضوعات

**۲۴۔** اسی بے چارگی یا پس ماندگی کا ایک پہلو یہ بھی ہے کہ بعض اوقات تحقیق کے لیے ''اپنی استطاعت سے باہر'' ناموزوں موضوعات معین ومقرر کرلیے جاتے ہیں، جیسے: جرمن ادب کے اردو تراجم کا تجزیاتی مطالعہ (دہلی یونی ورسٹی) یا روسی ناولوں کے اردو تراجم (پنجاب یونی ورسٹی)۔ سوال یہ ہے کہ کیا تحقیق کار اور راہ نما متعلقہ غیر ملکی زبانوں پر اتنی دسترس رکھتے ہیں کہ وہ ترجے کی صحت و عدمِ صحت اور اس کے اچھے بُرے معیار کا اندازہ کر کے، تراجم کا کھرا کھوٹا الگ کرسکیں؟ (خیال رہے کہ متذکرہ بالا دونوں موضوعات پر علی الترتیب پی ایچ ڈی اور ایم فل کی اسناد عطا کی جا چکی ہیں۔) ہماری ناقص رائے میں تحقیق کار کو موضوع کا انتخاب کرتے وقت کسی خوش فہمی کے بغیر، نہایت حقیقت پسندی کے ساتھ اپنی صلاحیت وقابلیت کو دیکھنا چاہیے۔ اگر کوئی پتھر محض چوم کر چھوڑ دینے کے لائق ہے تو اُسے اٹھانے کا عزم یا دعویٰ کرنا، حماقت ہے۔ (یہ الگ بات ہے کہ ہمارے ہاں معیار اس قدر پست ہوگیا ہے کہ حماقتوں پر بھی ڈگری مل جاتی ہے)۔

جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا زیرنظر فہرست سے اندازہ ہو سکے گا کہ اب اردو زبان وادب کے کن پہلوؤں، سمتوں اور شعبوں میں تحقیق کرنے، کرانے کی ضرورت ہے یا گنجایش —— بلکہ بہت سے عنوانات دیکھ کر یہ فیصلہ کرنا آسان ہوگا کہ کس طرح کے عنوانات ''نالائقِ تحقیق'' ہیں اور ان پر تحقیق سے گریز ضروری ہے۔

## عنوانِ مقالہ کیسا ہو؟

**۲۵۔** موضوع کی تلاش وتعیین میں کامیابی کے بعد، منتخب موضوع کو مناسب اور موزوں الفاظ کا جامہ پہنانے کا مرحلہ آتا ہے۔ اس سلسلے میں توجہ طلب امر یہ ہے کہ:

**(الف)** عنوانِ مقالہ ہمیشہ مختصر اور جامع ہونا چاہیے۔ عنوان میں اختصار اور ''الفاظ کا جامع وبامعنی استعمال بڑی اہمیت اور کشش رکھتا ہے۔'' (معین الدین عقیل) تحقیق شدہ بعض مقالوں کے عنوانات میں ابہام اور بعض کی ترتیبِ الفاظ (wording) میں اناڑی پن دیکھ کر تعجب ہوتا ہے۔ خیال آتا ہے کاش، ان عنوانات کو راہ نمائے تحقیق یا خود تحقیق کار کی ذرا سی توجہ حاصل ہوتی تو صحیح اور برمحل الفاظ اور ان کے موزوں دروبست کے ذریعے یقیناً عنوان بہتر ہو جاتا اور اس کا موجودہ ابہام اور ڈھیلا پن دور ہو جاتا، مثلاً: اسی فہرست میں ایک عنوان ہے:

❁ دارالعلوم دیو بند کی تحریک آزادی کے سلسلے میں خدمات اور ہندوستانی ثقافت کے فروغ میں اس کا حصہ

اوّل تو دو بالکل مختلف موضوعات (تحریک آزادی اور ہندوستانی ثقافت) کو ایک عنوان میں ''باندھنے'' کی مصلحت سمجھ میں نہیں آتی۔

دوم: عنوان طویل ہے —— اگر اسے یوں کردیا جاتا: تحریک آزادی اور ہندوستانی ثقافت: دارالعلوم دیو بند کی

خدمات تو عنوان زیادہ واضح اور مختصر ہو جاتا (۱۸ کے بجائے ۹، الفاظ) دراصل یہ دو الگ الگ موضوعات ہیں۔ ان کی زیادہ مختصر اور جامع صورت یہ ہوگی:

- تحریک آزادی: دارالعلوم دیوبند کی خدمات

اور

- ہندستانی ثقافت: دارالعلوم دیوبند کی خدمات

**ایک اور مثال:** اردو نثر کے غیر مذہبی ادب پر عربی ادب اور زبان کے اثرات۔ اس کی حسب ذیل صورت بہتر ہوگی:

- غیر مذہبی نثری ادب پر عربی زبان و ادب کے اثرات (۱۳ کے بجائے ۱۰، الفاظ)

**ایک اور مثال:** پاکستان کی اہم آپ بیتیوں کی تاریخ کا تنقیدی جائزہ، ہمارے خیال میں یہ عنوان اس طرح بہتر تھا:

- پاکستان کی اہم آپ بیتیوں کا تنقیدی جائزہ۔ بلکہ صرف پاکستان کی اہم آپ بیتیاں بھی کافی تھا۔

(ب) بعض عنوانات مبہم اور غیر واضح ہوتے ہیں، مثلاً:

۱- ریاست میں اردو افسانہ

۲- اصلاحاتِ اقبال کا تحقیقی و تنقیدی مطالعہ

۳- پنجاب کی جامعات میں اردو قواعد: ایک محاکمہ

پہلے عنوان سے معلوم نہیں ہوتا ''ریاست'' سے کیا مراد ہے؟ چونکہ یہ مقالہ کشمیر یونی ورسٹی میں لکھا گیا، اس لیے اس عنوان کو یوں ہونا چاہیے تھا: ریاست کشمیر میں اردو افسانہ۔

دوسرے عنوان سے اندازہ نہیں ہوتا کہ اصلاحاتِ اقبال سے کیا مراد ہے؟ خیال آیا شاید محمد بشیرالحق دسنوی کی کتاب اصلاحاتِ اقبال (پٹنہ، ۱۹۵۰ء) کا جائزہ مقصود ہوگا مگر تحقیق کرنے پر معلوم ہوا کہ اقبال نے اپنے کلام پر جو نظر ثانی کی، مقالہ نگار کے پیش نظر اس نظر ثانی میں کی گئی اصلاحات کا جائزہ لینا ہے، لہٰذا اس کے لیے حسب ذیل عنوان مناسب تھا: اپنے کلام پر اقبال کی نظر ثانی یا اقبال کی نظر ثانی اپنے کلام پر

تیسرے عنوان میں ''اردو قواعد'' مبہم بات ہے، جامعات کے اردو شعبوں میں داخلے یا تدریس کے قواعد؟ یا اردو کے سلسلے میں جامعات کے مرکزی دفتری ضابطے اور قواعد؟ یا ایم فل اور پی ایچ ڈی کے ضمن میں قواعد؟ واضح نہیں ہوتا، فاضل مجوز کی مراد کیا ہے؟

خیال رہے کہ یہ سب ایسے عنوانات ہیں جن پر مختلف جامعات میں مقالات لکھے گئے یا زیر تحقیق ہیں۔

(ج) بہت سے عنوانات میں ''تحقیقی وتنقیدی جائزہ'' یا اس سے ملتے جلتے الفاظ کا لاحقہ لگا کر عنوان کو غیر ضروری طور پر طویل کر دیا جاتا ہے۔ مقالہ تو ہر ایک ''تحقیقی وتنقیدی'' ہی ہوتا ہے اور اُسے ہونا ہی چاہیے، اگر وہ ''تحقیقی وتنقیدی'' نہیں ہوگا تو پھر مقالہ ہی نہیں ہوگا۔ــــ چنانچہ راقم کے خیال میں یہ لاحقہ زائد از ضرورت ہے۔

## بعض امور و مسائل

**۲۶۔** موضوعات کی تلاش اور عنوانات کے تعین کے ساتھ ساتھ، تحقیق و تدوین کے ضمن میں بعض دیگر امور مسائل بھی ہماری جامعات کے لیے توجہ طلب ہیں، مثلاً:

(الف) تسلیم کرنا چاہیے کہ ہمارے تحقیقی مقالات کا مجموعی معیار خاصا دگر گوں ہے۔ اس گراوٹ کی روک تھام کیسے ہو؟ اور پھر معیار کو کیسے بہتر بنایا جائے۔ (موجودہ حالات میں بے حد مشکل اور پیچیدہ مسئلہ۔)

(ب) مقالات کے ''ظاہر'' (کتابت کے قلم، فہرست، اقتباس، حوالوں اور کتابیات وغیرہ کے انداز و اسلوب اور مجموعی فارمیٹ) میں کیسے یکسانیت پیدا کی جاسکتی ہے؟

(ج) زندہ شخصیات پر ایم اے سطح کے مقالات تو لکھوائے جاتے ہیں، مگر ایم فل اور پی ایچ ڈی سطح کی تحقیق کا جواز یا عدمِ جواز؟ (ایک متفقہ اجماعی فیصلہ کرنا چاہیے۔)[1]

(د) مقالات کی تعداد روز افزوں ہے۔ قابلِ غور بات یہ ہے کہ خاطر خواہ راہ نمائی کے لیے باصلاحیت اور نگران اساتذہ کہاں سے اور کیسے میسر آسکتے ہیں؟ ڈاکٹر گیان چند نے نگران کے لیے چند اوصاف کو ضروری قرار دیا ہے، مثلاً اس کا مزاج تحقیقی ہو، اس نے خود تحقیق کی ہو اور اب بھی تحقیق کر رہا ہو، وہ جس موضوع پر کام کرائے، اس کے بارے میں بہت کچھ جانتا ہو۔ اس کے پاس اسکالر کی راہ نمائی کے لیے کافی وقت ہونا چاہیے

اب اگر ہم اپنی جامعات کے نگران اساتذہ کا جائزہ لیں تو متذکرہ بالا اوصاف کے حامل اساتذہ کا تناسب تشویش ناک حد تک کم نظر آئے گا ــــ ہمارے نامور اور بزرگ محققوں کے خیال میں جامعات میں معیارِ تحقیق کا انحصار، نگران اساتذہ، ان کی

---

۱۔ بعض اکابر (زیادہ تر نقاد) شد و مد سے قائل ہیں کہ شخصیات پر ان کی زندگی ہی میں تحقیق ہونی چاہیے، مگر بعض نقادوں اور محققین کا بڑا حلقہ اس کے برعکس رائے رکھتا ہے، مثلاً بھارت کے معروف نقاد اور محقق شمیم حنفی کہتے ہیں: ''زندہ ادیب پر کام نہیں ہونا چاہیے تاوقتیکہ وہ اپنا سارا کام کر چکا ہو اور اس کی گنجائش نہ رہ گئی ہو کہ وہ مزید کوئی کام کرے گا۔'' (روزنامہ **انقلاب** بمبئی، ۱۶؍اکتوبر ۲۰۰۵ء، ص ۸) رشید حسن خاں، مشفق خواجہ اور گیان چند جیسے اکابر محقق کا یہی موقف ہے۔ ڈاکٹر معین الدین عقیل کے بقول: ڈاکٹر ابواللیث صدیقی تو اس سلسلے میں بڑے مضبوط دلائل رکھتے اور اصرار کرتے تھے کہ کسی بھی شخصیت پر اس کے انتقال کے پچاس سال بعد ہی کام شروع ہونا چاہیے تاکہ اس کا سارا کام اور اس پر رائے سامنے آجائے اور روابط و تعلقات اور ذاتی اثرات کی گرد بیٹھ جائے، تب ہی غیر جانبدارانہ کام ہوگا۔ مگر بہت سے اساتذۂ جامعات (بیش تر وہ جن کا علاقہ تحقیق سے زیادہ تنقید سے ہے) اور خصوصاً وہ فاضلینِ کرام جو نئی نئی جامعات میں اردو کی صدر نشینی پر متمکن ہوئے ہیں، انتظار کے قائل نہیں ہیں، شاید اس لیے کہ ع عاشقی صبر طلب اور تمنا بے تاب۔

اہلیت، طلبہ کے ساتھ ان کے طرزِ عمل پر ہے، مثلاً ڈاکٹر جمیل جالبی کے خیال میں ''موجودہ تحقیقی معیار کی خرابی کے ذمہ دار وہ استاد ہیں، جو جامعات میں ان مقالات کے نگران ہیں اور خود فنِ تحقیق و تدوین کے اصول و مسائل سے نابلد ہیں۔'' (ادبی تحقیق، ص ۲۰) اسی سلسلے میں رشید حسن خاں لکھتے ہیں: ''ہمارے سینیر اساتذہ، کمیٹیوں کے ممبر بننے اور ترقی کے ہجے کرنے میں اس قدر مصروف رہتے ہیں کہ لکھنے پڑھنے کے ''فالتو'' کاموں کے لیے، ان کے پاس وقت ہی نہیں ہوتا۔ طالب علم مارا مارا پھرتا ہے، حیران و پریشان۔'' (ادبی تحقیق: مسائل اور تجزیہ ص ۶۲)

ایک حل تو یہ ہے کہ اہل اساتذہ کی محدود تعداد کے پیشِ نظر مقالات کی تعداد بھی محدود رکھی جائے، مگر جامعات کے بارے میں ربع صدی قبل کا یہ تاثر، آج بھی صحیح نظر آتا ہے کہ ''ہماری یونی ورسٹیاں، تحقیقی مقالوں کے کارخانوں کی حیثیت اختیار کر چکی ہیں۔'' (رشید حسن خاں: ادبی تحقیق، مسائل و تجزیہ، ص ۵۷) اور ''بڑے اہلِ اقتدار پروفیسر لاتعداد اسکالروں کو اپنے ساتھ رکھتے ہیں۔'' (گیان چند: تحقیق کا فن، ص ۴۹) راقم کے علم میں ہے کہ ماضی قریب میں ایک جامعہ کے استاد، ایک وقت میں ۲۵، ۳۰ مقالات کی راہ نمائی کر رہے تھے۔ حالانکہ جامعات کے قواعد کے مطابق ایک نگران ایک وقت میں پانچ یا چھے تحقیق کاروں کا نگرانِ کار ہو سکتا ہے۔

(ہ) مقالات کے لیے ''نئے، مناسب اور موزوں عنوانات نہیں ملتے'' کا حل کیا ہے؟

(و) تحقیق کاروں کی راہ میں مطبوعہ مآخذ و مصادر کی دستیابی میں موجود رکاوٹیں کیسے دور ہوں؟ (اردو زبان و ادب پر تحقیق و تدوین کے لیے بھارتی کتب خانوں سے استفادہ نہایت ضروری اور بعض صورتوں میں ناگزیر ہوتا ہے مگر بھارت کا ویزا کیسے ملے؟ سفر کی دیگر مشکلات، اخراجات یا وہاں سے لوازمہ کیسے منگائیں؟ وغیرہ)

(ز) تحقیق کے جدید ترین معاونین خصوصاً کمپیوٹر اور انٹرنیٹ سے ہمارے طالبانِ تحقیق کیسے استفادہ کریں؟

(ح) جامعات کی دفتریت، سرخ فیتہ اور بد انتظامی کی مختلف صورتیں بھی، بسا اوقات بڑی رکاوٹیں بن جاتی ہیں۔

(ط) سب سے زیادہ تو ایک ''عزمِ صمیم'' کی ضرورت ہے، اور وہ ایک گہرے ''احساسِ زیاں'' کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ دیکھنا تو یہ ہے کہ ہمارے کاروانِ اساتذہ میں احساسِ زیاں موجود ہے یا نہیں؟

[متذکرہ مسائل اور اس طرح کی مزید مشکلات سے عہدہ برآ ہونے کے لیے ایک تجویز آیندہ سطور میں پیش کی جا رہی ہے۔]

## ''موضوعات نہیں ملتے'' کا ایک حل

۲۷۔ جیسا کہ اوپر ذکر ہوا، سب سے بڑا مسئلہ تو نئے، مناسب اور موزوں موضوعات کا ہے۔ اس ضمن میں راقم نے ایک جامعہ کے صدرِ شعبۂ اردو کو دو ایک بار تو زبانی، اور کچھ عرصے کے بعد تحریراً یہ تجویز پیش کی تھی کہ آپ جامعات کے موجودہ اور سابقہ اساتذہ اور ذوقِ تحقیق رکھنے

والے جامعات سے باہر کے اصحاب میں سے چند ایسے ماہر اور تجربہ کار حضرات کو ایک یا دو روز کے لیے بطور مہمان اپنی جامعہ میں بلائیں۔ دعوت بھیجتے ہوئے ان سے گزارش کریں کہ وہ لائق تحقیق موضوعات کی ایک فہرست بنالائیں۔ اس کے لیے انھیں تین چار ہفتے کا وقت دیں۔ پھر اجلاس میں ان سب کی تجاویز پر تبادلۂ خیال کر کے، ایم فل اور پی ایچ ڈی کے لیے الگ الگ فہرستیں مرتب کر لی جائیں، جن پر ہر شعبہ آیندہ پورے سال میں تحقیق کراتا رہے۔ اس فہرست کی بنیاد پر کچھ ایسے اصول بھی سامنے آجائیں گے جن پر آیندہ، شعبہ اپنی صواب دید پر نئے موضوعات تلاش اور وضع کر سکتا ہے یا اگر ضرورت محسوس ہو تو سال بھر میں ایک بار مل بیٹھ کر، فہرست میں ردّ و بدل اور اضافہ کیا جا سکتا ہے۔ اس طرح تحقیق کے دیگر امور اور مسائل اور مشکلات پر بھی تبادلۂ خیال کر کے ان کا کوئی نہ کوئی حل نکالا جا سکتا ہے۔

## مجموعی معیار کیسے بلند ہو؟

**۲۸۔** اب راقم عرض کرتا ہے کہ متذکرہ بالا تجویز کی مزید بہتر صورت یہ ہو سکتی ہے کہ نہ صرف تلاشِ موضوعات، بلکہ جملہ مشکلاتِ تحقیق کو آسان بنانے اور سب سے بڑھ کر مقالات کا مجموعی معیار بلند کرنے کے لیے کسی ایک جامعہ کے صدرِ شعبہ کے بجائے خود ہایر ایجوکیشن کمیشن، اس کام کا بیڑا اٹھائے۔ کمیشن نے تحقیق کو ایک سنجیدہ اور بامعنی عمل بنانے کے لیے کئی اقدامات کیے ہیں اور بعض نئے ضابطے وضع کیے ہیں۔ راقم کی تجویز ہے کہ کمیشن کے زیرِ اہتمام جامعات سے وابستہ موجودہ اور سابقہ اساتذہ پر مشتمل' ایک ''مرکزی مجلسِ تحقیقِ اردو زبان و ادب'' قائم کی جائے جو کچھ راہ نما اصول وضع کرے اور اس کی روشنی میں کارِ تحقیق کو باقاعدہ ایک نظم و ضبط میں لا کر اسے ایک نتیجہ خیز عمل بنایا جائے۔ اگر ایسی مجلس قائم ہو جائے تو اس کے لیے کرنے کے بہت سے کام ہوں گے، مثلاً:

(ا) مقالوں کے نگران اساتذہ کی اہلیت کیا ہونی چاہیے؟ کیا نگران بننے کے لیے فقط پی ایچ ڈی ہونا کافی ہے؟ یا متعلقہ موضوع پر بھی کچھ جاننا ضروری ہے؟ کیا نگران کے لیے محقق ہونا ضروری نہیں؟ (گیان چند کہتے ہیں کوئی خالص نقاد کتنا ہی بڑا عالم اور اہلِ نظر کیوں نہ ہو، تحقیق کا نگران ہو گا تو لامحالہ خالص تنقیدی موضوعات پر کام کرائے گا۔ یہ گندم نما جَو فروشی ہے۔ (تحقیق کا فن، ص ۴۷) کیا نگران وہ شخص ہو سکتا ہے جس کا اپنا مقالہ بھی قابلِ اشاعت قرار نہ دیا گیا ہو؟

(ب) کیا ایسے مقالوں پر ڈگری ملنی چاہیے جنھیں کسی ممتحن نے ناقابلِ اشاعت قرار دیا ہو؟

(ج) ہر تحقیقی مقالے کا ایک نسخہ متعلقہ جامعہ کے کتب خانے میں لازماً موجود ہونا چاہیے مگر ایسا کیوں نہیں ہے؟[۱]

(د) مجلس باقاعدگی کے ساتھ زیرِ تحقیق اور سند یافتہ مقالوں کی فہرست تیار کرا کے اسے شائع کرتی رہے۔ اس فہرست میں بھارتی جامعات کے مقالات بھی شامل ہوں۔

---

۱- مثلاً ایک بڑی جامعہ کے مرکزی کتب خانے میں ایک محتاط اندازے کے مطابق پی ایچ ڈی اردو کے ۲۵ تا ۳۰ فیصد سندی مقالے موجود نہیں ہیں۔ بیشتر، کتب خانے میں داخل ہی نہیں کیے گئے اور شعبۂ امتحان سے اُڑا لیے گئے۔ کیا اس لیے کہ کوئی نہ دیکھ سکے کہ کیسے کیسے مقالوں پر سند دی گئی ہے؟

(ہ) مجلس بحیثیت مجموعی مختلف جامعات میں جاری تحقیقی سرگرمیوں کی نگرانی وراہ نمائی کرے اور جہاں قواعد سے انحراف ہو، کوئی خرابی یا کوتاہی نظر آئے، اس پر گرفت اور تنبیہ کا اہتمام بھی کرے۔

(و) اگر مجلس، پٹنہ کے معیار و تحقیق نمبر۲ کے انداز پر، سند یافتہ مقالات کے جائزوں پر تنقیدی تبصروں اور مباحثوں کا اہتمام کر سکے تو اس سے بھی مقالات کا معیار بلند ہوگا۔ (معیار و تحقیق نمبر۲، سامانِ عبرت وموعظت کی اچھی دستاویز ہے۔)

(ز) مجلس وقتاً فوقتاً ماہرین کی مدد سے ایم فل اور پی ایچ ڈی کے لیے تحقیق کے لیے موزوں موضوعات کی فہرست تیار کرا کے مختلف جامعات کو بھیجے۔ شعبوں کے لیے یہ لازم نہ ہوگا کہ وہ صرف انھی موضوعات پر تحقیق کرائیں، یہ فہرست فقط راہ نمائی اور معلومات کے لیے ہوگی۔

(ح) مجلس ایم فل یا پی ایچ ڈی مقالات کے مجموعی ظاہری اسلوب، فارمیٹ، حوالوں اور حواشی وتعلیقات کی نوعیت وحدود کے تعین اور امور کی معیار بندی پر بھی کچھ نہ کچھ اصول اور ضابطے متعین کرے۔ موجودہ رنگارنگی کوئی اچھا تاثر پیدا نہیں کرتی۔

## نظامِ احتساب

**۲۹۔** جمہوری معاشروں میں، زندگی کے ہر شعبے میں کسی نہ کسی درجے میں احتساب کا ایک نظام ضرور موجود ہوتا ہے۔ جواب دہی کا احساس؛ افراد اور اداروں کو بدراہ ہونے سے روکتا ہے۔ جامعات میں تحقیق وتدوین اور سندی مقالوں کے ضمن میں ہایر ایجوکیشن کمیشن یا اس کی مقررہ مجلسِ تحقیق کی سطح پر، کسی نہ کسی درجے کا، کسی نہ کسی شکل میں ایک نظامِ احتساب ضرور ہونا چاہیے جس کے ذریعے مستقلاً یہ جائزہ لیا جاتا رہے کہ:

☆ سند یافتہ مقالوں کا معیار کیا ہے؟ گراف اوپر جا رہا ہے یا نیچے؟

☆ کیا مقالات میں مقررہ اصولوں اور ضابطوں سے انحراف تو نہیں کیا جا رہا؟

☆ نگران اساتذہ کا طریق راہ نمائی کیا ہے؟

☆ اگر مقالہ ایک خاص معیار سے کمتر ہے تو ذمہ داری کس کی ہے؟ مقالہ نگار کی؟ نگران کی؟ یا ممتحن کی؟ اگر سب معیار کی پستی کے ذمہ دار ہیں تو تناسب کیا ہے؟

☆ کسی جامعہ کی انتظامیہ، قواعد سے انحراف تو نہیں کر رہی؟ اس لیے کہ بعض اوقات موضوعاتِ تحقیق کی موزونیت کا فیصلہ انتظامی افسر خود کرنے لگتے ہیں۔ اور بعض اوقات دفتری نااہلی کا ثبوت اس طرح ملتا ہے کہ مقالات جمع ہونے سے اجرائے سند کا فیصلہ ہونے تک کی کارروائی میں دو دو سال صرف ہو جاتے ہیں۔

**۳۰۔** مختصر یہ کہ جب تک ایک بے لاگ چھلنی نہ لگائی جائے گی اور "رعایتی نمبر" دینے کا سلسلہ بند نہ کیا جائے گا، معیار مزید گرتا جائے گا اور اُردو والوں کی جگ ہنسائی کا باعث ہوگا۔ یہ بات پوری اردو دنیا خصوصاً جامعات اور کارِ تحقیق سے وابستگان اور سب سے زیادہ اردو زبان و ادب کے نگران اساتذہ کے لیے ایک لمحۂ فکریہ ہے۔

---

## معاون مرتب

**۳۱۔** راقم نے اڑھائی برس قبل زیرِنظر فہرست سے متعلق اپنی منتشر یادداشتوں اور متفرق لوازمے کو مرتب کرنے کا عزم کیا تو شعبۂ اردو، اورینٹل کالج پی ایچ ڈی (ریگولر۲۰۰۳ء۔۲۰۰۲ء) کے طالب علم محمد ایوب لِلّہ، اس کام میں معاونت کے لیے تیار ہو گئے۔[۱] چنانچہ فہرست سازی کے صبر آزما مراحل (کارڈ نویسی، نامکمل حوالوں کی تکمیل، مشکوک حوالوں کی جانچ پڑتال اور تصحیح، ابواب بندی، ضمنی عنوانات کے تحت حوالوں کی تقسیم و ترتیب، تازہ فہارس سے حصول کے لیے بھارت اور پاکستانی جامعات کے اردو شعبوں سے خط کتابت، بعض رسائل کی تلاش، پروف خوانی (اضافوں کا عمل ہر نئے پروف میں جاری رہا) شاگردِ عزیز نے بڑے تحمل سے، ہر وہ کام انجام دیا، جو اُن کے سپرد کیا گیا ـــــ آخری ۷، ۸ ماہ میں، جب میں فہرست کو حتمی شکل میں مرتب کر رہا تھا (اور یہی ''وقتِ قیام'' تھا) وہ اپنے پی ایچ ڈی کے مقالے کے تکمیلی مراحل میں گرفتار تھے، اس لیے میں ان کی اعانت سے محروم رہا۔ بہر حال مجھے امید ہے کہ فہرست ہٰذا کی تیاری میں جتنی مشق اور جتنا تجربہ شاگردِ عزیز کو حاصل ہوا، وہ انھیں آیندہ اپنے تحقیقی و تصنیفی عزائم کی تکمیل میں بہت مدد دے گا۔

و ما توفیقی اِلّا باللّٰہ

رفیع الدین ہاشمی

فی الوقت: ایچ ای سی: ''ایمی نینٹ سکالر''

شعبۂ اقبالیات، پنجاب یونی ورسٹی لاہور

۲۹ رجب ۱۴۲۸ھ

مطابق: ۱۴ اگست ۲۰۰۷

۱۔ پی ایچ ڈی ریگولر کلاس میں ہر سال، میں طلبہ و طالبات کو اُکساتا رہتا تھا کہ معمول کی کلاسوں اور تیاری سے ہٹ کر، کوئی تحقیقی، تصنیفی اور تالیفی کام کیجیے اور کوئی تیار ہو تو میں بتاؤں گا کہ کیا کام ہو سکتا ہے؟ تین سالوں میں، زمینِ شور سے یہی ایک باہمت نوجوان سامنے آیا۔ (حال: لیکچرر اردو، گورنمنٹ کامرس کالج پنڈ دادن خان۔)

# فہرست مآخذ

اور

# مخففات

یہ کتاب جن مآخذ کی مدد سے تیار کی گئی ہے، ذیل میں ان کی فہرست اور ہر مآخذ کے لیے، اختیار کردہ مخفف (مختصر نام) درج کیا جارہا ہے۔

| مخفف | مآخذ |
|---|---|
| احمد سجاد | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، رانچی یونی ورسٹی (مرسلہ: احمد سجاد) |
| اخبارِ اُردو | ماہ نامہ اخبارِ اُردو، اسلام آباد |
| ان | سہ ماہی اخبار نما، شعبۂ اسلامی تاریخ، جامعہ کراچی، جولائی تا دسمبر ۲۰۰۵ء |
| اُردو | سہ ماہی اُردو ادب، دہلی ۲۰۰۴/۷ء |
| اُردو تحقیق | اُردو تحقیق پنجاب یونی ورسٹی میں، مرتب: ڈاکٹر محمد سلیم ملک، صدر شعبۂ اُردو، پنجاب یونی ورسٹی لاہور، ۲۰۰۶ء |
| ایجوکیشن | ایجوکیشن یونی ورسٹی لاہور |
| بازیافت | بازیافت، مجلّہ شعبۂ اُردو، کشمیر یونی ورسٹی سری نگر، شمارہ ۳۶-۳۷، ۲۰۰۶-۲۰۰۵ء |
| ب ر | دوماہی اُردو بک ریویو، دہلی |
| پیش رفت | ماہ نامہ پیش رفت دہلی، ستمبر ۲۰۰۵ء |
| ت پشاور | شعبۂ اُردو (پشاور یونی ورسٹی) کی تاریخ اور خدمات، مقالہ ایم فل اُردو ۲۰۰۵ء از محمد وارث خاں |
| تحقیق ۱۴ | تحقیق، شمارہ ۱۴، شعبۂ اُردو، سندھ یونی ورسٹی، حیدر آباد، دسمبر ۲۰۰۶ء |
| تذکرۂ اُردو | بلوچستان میں تذکرۂ اُردو از ڈاکٹر انعام الحق کوثر، ۲۰۰۶ء |
| تمثیل | سہ ماہی تمثیل بھوپال، جنوری تا مارچ ۲۰۰۵ء |
| ت ن | تحقیق نامہ ۲۰۰۳ء گورنمنٹ کالج یونی ورسٹی، لاہور |
| ج ت | جامعاتی تحقیق از سہیل عباس خاں: مطبوعہ شعبۂ اُردو بہاء الدین زکریا یونی ورسٹی، ملتان، دسمبر ۲۰۰۶ء |
| جنید | مطبوعہ فہرست، علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی، مرتب: محمد جنید خاں، (مرسلہ: مہر الٰہی ندیم) |
| جہانِ اُردو | ماہ نامہ جہانِ اُردو، دربھنگا |
| خاور | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، اقبال انسٹی ٹیوٹ، کشمیر یونی ورسٹی، سری نگر (مرسلہ: عبداللہ خاور) |

| | |
|---|---|
| خبر نامہ | خبر نامہ، شعبۂ اُردو کراچی یونی ورسٹی |
| دانش گاہ | دانش گاہ علی گڑھ میں ادب، مرتب: پروفیسر خورشید احمد، شعبۂ اُردو علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی، ۲۰۰۵ء |
| رفتار | مجلّہ رفتار شعبۂ اُردو، علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی، علی گڑھ، ۲۰۰۵ء-۲۰۰۴ء |
| سیاست | روز نامہ سیاست حیدر آباد دکن |
| شاعر | ماہ نامہ شاعر بمبئی |
| صحیفہ | سہ ماہی صحیفہ لاہور، شمارہ ۱۵۲ |
| عبدالحق | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، دہلی یونی ورسٹی، (مرسلہ: پروفیسر عبدالحق) |
| غالب ۹۸ء | غالب ببلیو گرافی از محمد انصار اللہ، غالب انسٹی ٹیوٹ، نئی دہلی، ۱۹۹۸ء |
| ف اجمیر | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، مہارشی دیا نند سرسوتی یونی ورسٹی، اجمیر، مئی ۲۰۰۵ء (مرسلہ: پروفیسر عبدالحق) |
| ف اقبالیات | غیر مطبوعہ، بعدازاں مطبوعہ، فہرست مقالات، شعبۂ اقبالیات، علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی، اسلام آباد، دسمبر ۲۰۰۶ء |
| ف اوپن | فہرست مقالات، [۱۹۹۰ء-۲۰۰۶ء] شعبۂ اُردو، علامہ اقبال اوپن یونی ورسٹی، اسلام آباد، مطبوعہ ۲۰۰۶ |
| ف اودے پور | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، موہن لال سکھاڈیا یونی ورسٹی، اودے پور، مئی ۲۰۰۵ء |
| ف ایجوکیشن | غیر مطبوعہ فہرست ایجوکیشن یونی ورسٹی لاہور، دسمبر ۲۰۰۶ء (مرسلہ: ڈاکٹر محمد ریاض قدیر) |
| ف بہاول پور | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، اسلامیہ یونی ورسٹی بہاول پور، جون ۲۰۰۷ء (مرسلہ: ڈاکٹر نجیب جمال، محمد اشرف گل) |
| ف پشاور | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو پشاور یونی ورسٹی، دسمبر ۲۰۰۶ء (مرسلہ: ڈاکٹر صابر کلوروی) |
| ف پنجاب | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، پنجاب یونی ورسٹی، لاہور |
| ف جواہر | غیر مطبوعہ فہرست، شعبۂ اُردو، جواہر لال نہرو یونی ورسٹی، دہلی (مرسلہ: پروفیسر عبدالحق) |
| ف جے پور | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، راجستھان یونی ورسٹی جے پور، مئی ۲۰۰۵ء (مرسلہ: پروفیسر عبدالحق) |
| ف جی سی یو | غیر مطبوعہ فہرست مقالات شعبۂ اُردو، گورنمنٹ کالج یونی ورسٹی لاہور، دسمبر ۲۰۰۶ (مرسلہ: محمد سعید) |
| ف زکریا | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، بہاؤالدین زکریا یونی ورسٹی، ملتان، جنوری ۲۰۰۷ء (مرسلہ: ڈاکٹر روبینہ ترین) |

| | |
|---|---|
| ف سندھ | غیر مطبوعہ فہرست شعبۂ اُردو، سندھ یونی ورسٹی جام شورو، حیدر آباد، مارچ ۲۰۰۷ء (مرسلہ: پروفیسر جاوید اقبال) |
| ف کراچی | غیر مطبوعہ فہرست مقالات شعبۂ اُردو، کراچی یونی ورسٹی، جنوری ۲۰۰۷ء (مرسلہ: ڈاکٹر تنظیم الفردوس) |
| ف کشمیر | فہرست مقالات شعبۂ اُردو، کشمیر یونی ورسٹی، سری نگر، مطبوعہ: بازیافت سری نگر |
| ف ق | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، قرطبہ یونی ورسٹی، پشاور، دسمبر ۲۰۰۶ء (مرسلہ: صابر کلوروی) |
| ف گورکھپور | فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، دین دیال اپادھیائے یونی ورسٹی، گورکھ پور |
| ف مخدومی | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، اقبال انسٹی ٹیوٹ، کشمیر یونی ورسٹی سری نگر، (مرسلہ: ظہور احمد مخدومی) |
| ف میرٹھ | غیر مطبوعہ فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، چودھری چرن سنگھ یونی ورسٹی میرٹھ، فروری ۲۰۰۵ء (مرسلہ: اسلم جمشید پوری) |
| ف نمل | فہرست مقالات، شعبۂ اُردو، نیشنل یونی ورسٹی آف ماڈرن لینگوئجز، اسلام آباد، مئی ۲۰۰۷ء (مرسلہ: ڈاکٹر رشید امجد) |
| فرحت | ہندوستان کی یونی ورسٹیوں میں اُردو تحقیق مرتب: فرحت حسین، مشمولہ: اُردو میں اصولِ تحقیق، جلد دوم، ڈاکٹر سلطانہ بخش، مقتدرہ قومی زبان، اسلام آباد |
| ق ز | ماہ نامہ قومی زبان، کراچی |
| ک ن | ماہ نامہ کتاب نما، دہلی |
| کتابیات | زیرِ کتابت مسودہ: کتابیاتِ اقبال، مرتب: رفیع الدین ہاشمی |
| معیار | مجلّہ: معیار و تحقیق، پٹنہ، شمارہ ۲/ ۱۹۹۱ء |
| معین | اُردو تحقیق، یونی ورسٹیوں میں از ڈاکٹر سید معین الرحمٰن: یونی ورسل بکس، لاہور، ۱۹۸۹ء |
| منصف | روز نامہ منصف، حیدر آباد دکن |
| نقطۂ نظر | شش ماہی مجلّہ نقطۂ نظر، انسٹی ٹیوٹ آف پالیسی سٹڈیز اسلام آباد |
| ہ، ز | ہفت روزہ ہماری زبان دہلی |
| یادداشت | مرتب کی تحریری یادداشتیں، جو مختلف ذرائع سے حاصل شدہ معلومات پر مبنی ہیں |



| | |
|---|---|
| زت | مقالہ زیرِ تحقیق یا زیرِ تنقیح ہے۔ |

